۱۲۸۶ھ

# اَوْرَادِ اِحْسَانِی

مصنفہ
حکیم احسان علی صاحب

مجتبائی دہلی

ماشاء الله ولا قوة الا بالله

للہ الحمد والمنة کہ کتاب ہدایت الکتاب از تالیف جناب حکیم احسان علی صاحب حسینی




کہ فی الواقع حرز اعظم و ورد مکرم بایدش خواند درین آوان میمنت اقتران

در مطبع مجتبائی دہلی طبع گردید

# فہرست اوراد احسانی


| صفحہ | | صفحہ | | صفحہ | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵ | باب ۱ — شامل اوپر دو فصلون کے | | | | |
| ۵ | فصل ۱ قواعد عامہ مین | ۷ | فصل ۲ اشارات معینہ مین | | |
| ۷ | باب ۲ — شامل اوپر چھبیس فصلون کے | | | | |
| ۷ | فصل ۱ نوافل محرم مین | ۸ | فصل ۲ نوافل شب عاشورا مین | ۹ | فصل ۳ اعمال آخری چہار شنبہ مین |
| ۱۰ | فصل ۴ نوافل شہر ربیع الاول مین | | فصل ۵ نوافل شہر ربیع الآخر مین | ۱۰ | فصل ۶ نوافل جمادی الاولی مین |
| ۱۰ | فصل ۷ نوافل جمادی الاخری مین | ۱۰ | فصل ۸ عبادات ماہ رجب مین | ۱۲ | فصل ۹ نماز لیلۃ الرغائب مین |
| ۱۳ | فصل ۱۰ نماز شب استفتاح مین | ۱۳ | فصل ۱۱ نماز یوم استفتاح مین | ۱۳ | فصل ۱۲ نماز شب معراج مین |
| ۱۴ | فصل ۱۳ عبادات ماہ شعبان مین | ۱۴ | فصل ۱۴ اعمال شب برات مین | ۱۵ | فصل ۱۵ اعمال شہر رمضان مین |
| ۱۶ | فصل ۱۶ نماز شب قدر مین | ۱۶ | فصل ۱۷ نمازین شہر شوال کی | ۱۷ | فصل ۱۸ نمازین شہر ذیقعدہ کے |
| ۱۷ | فصل ۱۹ نمازین شہر ذی الحجہ کے | ۱۸ | فصل ۲۰ نماز شب ترویہ مین | ۱۸ | فصل ۲۱ نماز روز ترویہ مین |
| ۱۸ | فصل ۲۲ نماز شب عرفہ عید اضحی مین | ″ | فصل ۲۳ نماز روز عرفہ عید اضحی مین | ″ | فصل ۲۴ نماز شب عید اضحی مین |
| ۱۹ | فصل ۲۵ نفل عید اضحی مین | ۱۹ | فصل ۲۶ ذکر روزہ ہاے نفل مین | | |
| ″ | باب ۳ — شامل اوپر چودہ فصلون کے | | | | |
| ″ | فصل ۱ نوافل شب جمعہ مین | ۲۰ | فصل ۲ نوافل روز جمعہ مین | ۲۰ | فصل ۳ نوافل شب شنبہ مین |
| ۲۰ | فصل ۴ نوافل روز شنبہ مین | ۲۱ | فصل ۵ نوافل شب یکشنبہ مین | ۲۱ | فصل ۶ نوافل روز یکشنبہ مین |
| ۲۱ | فصل ۷ نوافل شب دوشنبہ مین | ۲۱ | فصل ۸ نوافل روز دوشنبہ مین | ۲۲ | فصل ۹ نوافل شب سہ شنبہ مین |
| ۲۲ | فصل ۱۰ نوافل روز سہ شنبہ مین | ۲۲ | فصل ۱۱ نوافل شب چہار شنبہ مین | ۲۳ | فصل ۱۲ نوافل روز چہار شنبہ مین |
| ۲۳ | فصل ۱۳ نوافل شب پنجشنبہ مین | ۲۳ | فصل ۱۴ نوافل روز پنجشنبہ مین | | |

اثر کے وار یا سبوا جامع جامی ہی تمر




## باب ۴ — ۲۳
شامل اوپر پندرہ فصلون کی

- ۲۳ فصل ۱ صلوة تسبیح مین
- ۲۴ فصل ۲ نماز اشراق مین
- ۲۴ فصل ۳ نماز چاشت مین
- ۲۴ فصل ۴ نماز زوال مین
- ۲۴ فصل ۵ نماز بین العشائین جسکو اوابین بھی کہتی ہین
- ۲۵ فصل ۶ نماز تہجد مین
- ۲۵ فصل ۷ نماز رضاء الوالدین مین
- ۲۶ فصل ۸ نماز کفارہ قضای عمری مین
- ۲۶ فصل ۹ نماز کسوف و خسوف مین
- ۲۶ فصل ۱۰ مسبعات عشر مین
- ۲۷ فصل ۱۱ ختم خواجگان مین
- ۲۷ فصل ۱۲ ختم قادریہ مین
- ۲۸ فصل ۱۳ ختم غوثیہ
- ۲۸ فصل ۱۴ مناجات خواجہ معین الدین چشتی
- ۲۸ فصل ۱۵ تکبیر عاشقان مین

## باب ۵ — ۳۰
شامل اوپر سات فصلون کی

- ۳۰ فصل ۱ اوراد آمرزش گناہان مین
- ۳۰ فصل ۲ تسبیح فاطمہ مین
- ۳۱ فصل ۳ اوراد محبت خدا مین
- ۳۱ فصل ۴ زیارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
- ۳۲ فصل ۵ ادعیہ رویت ہلال مین
- ۳۲ فصل ۶ اعمال پوشاک جدید مین
- ۳۲ فصل ۷ اعمال سفر مین

## باب ۶ — ۳۳
شامل اوپر آٹھ فصلون کے

- ۳۳ فصل ۱ اوراد اسبوع مین
- ۳۴ فصل ۲ صلوة الاولیا مین
- ۳۵ فصل ۳ صلوة الاسرار مین
- ۳۵ فصل ۴ صلوة فاطمہ مین
- ۳۶ فصل ۵ نماز حضر مین
- ۳۶ فصل ۶ نماز قضای حاجت مین
- ۳۷ فصل ۷ ادعیہ اجابت دعا مین
- ۳۸ فصل ۸ اعمال عریضہ مین

## باب ۷ — ۳۸
شامل اوپر آٹھ فصلون کے

- ۳۸ فصل ۱ اشغال فراغت معاش اور وسعت رزق مین
- ۳۹ فصل ۲ اعمال ادای قرض مین
- ۳۹ فصل ۳ حصول عنایت حاکم اور دفع غضب ظالم مین
- ۴۱ فصل ۴ مقہوری اعدا مین
- ۴۱ فصل ۵ حصارون کی بیان مین
- ۴۲ فصل ۶ دفع غم واندوہ مین
- ۴۳ فصل ۷ حصول ذکاوت ذہن مین
- ۴۳ فصل ۸ بازگشت مفرور مین


تمت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد حمد بیحد ایزد سبحان خالق کون و مکان اور نعت بنہایت سرور دو جہان سید المرسلین
صلی اللہ علیہ وسلم اور تحیات زاکیات آل و اصحاب وہی ہادی انس و جان کی واضح ہو کہ
اکثر انسان طلبگار حصول منفعت اور دفع مضرت کی رہتی ہین وہ دینی ہو یا دنیاوی اور
قطعًا جانا چاہیی کہ جملہ امور باختیار خداوند تعالی کی ہین اوسنی سب امورات کو جو واقع
ہوی اور ہونگی اپنے قلم قدرت سی لوح تقدیر پر لکہدیا مگر خاوندی اور بندہ نوازی سے
یہ بہی حکم فرمایا کہ اُدْعُونِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ اور اوسکی نائب و الامناقب صلی اللہ علیہ وسلم نی
بہی ارشاد فرمایا کہ لَا یَرُدُّ الْقَضَاءَ اِلَّا الدُّعَاءُ اور حضرت مولوی روم قدس سرہ نی
فرمایا بیت گفت پیغمبر کہ چون کوبی دری ٭ عاقبت زان در برون آید سری ٭
پس طالب کو چاہیے کہ اپنے تئین محض سر نوشت پر غافل اور عاطل نرکہی اور ہر مطلب اپنا
اوس کریم رحیم سے طلب کرے اور وہ سمیع بصیری ہر وقت اور ہر طرح سے اپنے
بندون کی دعائین سنتا ہی اور اونکی حاجات دیکہتا ہی الا تقرر قواعد اور تعین اوقات

جملہ امور دینی اور دنیاوی مین مرعی و موکد ہی مثلا کوئی نماز فریضہ خلاف وقت کی
پڑہی خواہ ترکیب متعین کو الٹ پلٹ کر ڈالی تو نماز ادا نہین ہوتی اور کوئی مکان یا کپڑا بنانا کہنا
بدون ترکیب کے طیار نہین ہو سکتا ایسا ہی قواعد اوراوقات نوافل اور دعاؤن مین معتبر
ہین تسپر بہی کیسی آسان یہہ بات ہی کہ خدا سی مطلب مانگنی مین سوا ہی تہوڑی مشقت
اپنی ذات کی کچہہ خرچ درکار ہی نہ کوئی سامان اور نہ کسی کی اعانت و امداد پس تا لاش
مطلب مین ایسا طریق آسان اختیار کرنا عقل کی بات ہی اور ظاہر کہ سبہون کا دل
اوسی کی دست قدرت مین ہی کام ایک کا دوسری سی کرا دیتا ہی اور آخرت مین بہی
اپنا وعدہ جو انبیاء ع اور اولیا کی زبان سی سنا رکہا ہی بیشک پورا کریگا اسی نظر سے
علمای سابقین اور ارباب علم و یقین نی اس امر مین اکثر کتابین مبسوط التصنیف
اور تالیف کین مگر فی الحال سوائے گوناگون سی بہری اون کتب عالیہ کی اور ادراک
اونکی مطالب دقیقہ کا عامۂ خلائق پر دشوار لہذا یہ مختصر بزبان مروجہ مشعر انتخاب
کتب معتبرہ اور اقوال صحیحہ جسکی تحقیق و تنقیح مین سعی بلیغ ہوئی ہی واسطے افادۂ عام
تحریر کیا اور نام اسکا اوراد احسانی رکہا فیاض حقیقی خیر و برکت عطا کرے
اور شائقین اور عاملین کو فائز مطلب فرماوی اور مرتب ہوا یہ رسالہ اوپر پانچ باب کے

## باب اول اسمین دو فصلین ہین

**فصل اول** ذکر قواعد عامہ مین **قاعدہ** اس امر کو اجابت دعا مین تاثیر عظیم ہے کہ
پڑہنے کے وقت دل سی خیال رکہی کہ مین ایسی مالک کی روبرو حاضر ہون جسکو
میری مطلب باری کا اختیار کامل ہی ورنہ اپنی مطلب کا دہیان کہنا تو بہت ہی ضرور ہے
**قاعدہ ۲** جو وظیفہ یا نماز کسی مطلب کیواسطی ایام معدود تک پڑہی جاوی اون ایام مین

ترک حیوانات سی امید قوی اجابت کی ہی اور ترک حیوانات یہ ہی کہ گوشت مچھلی دودہ دہی
گھی اور وہ چیزین جنمین یہ ملی ہون اونکا کھانا پینا ترک رکھی قاعدہ شاغل کو لازم ہی کہ اگر عامل
ویسا ترک حیوانات نکرسکی تب ہی گوشت گاو مچھلی ہینگ پیاز خام لہسن خام ترک رکھی کیونکہ اسکی
کھانی سی تاثیر اوراد مین نقصان ہوتا ہی قاعدہ پڑہنی مین تعین وقت اور تعین مکان بہی
ضرور ہی اور اختلاف وقت کا بلا عذر جائز نہین مگر اختلاف مکان کی لئی یہ جائز ہی کہ ایک
مصلے پر پڑہا کری جہان اتفاق ہووی قاعدہ عاملون کی نزدیک تمام سال کی مہینی تین
قسم کی ہین ثابت و منقلب و ذو جہتین ثابت مہینون مین وظیفہ و نماز اپنی فائدہ کا اور
منقلب مین نقصان و دشمن کا اور ذو جہتین مین دونون پڑہنا مقرر ہی اور تعین اسکا از روی شمسی
مہینون کی اس وجہ سی ہی کہ خدا تعالی نی برجون مین داخل خارج ہونی ستارونکو ایسی امورات
مین تاثیر دیا ہی چنانچہ ثابت مہینی اگہن پہاگن جیٹھہ بھادون اور منقلب مہینی کاتک ماگہہ
بیساکہہ ساون اور ذو جہتین کنوار پوس چیت اساڑہ ہین قاعدہ شروع کرنا وظیفی کا عروج
ماہ مین بہتر ہی نزوال ماہ سی قاعدہ جہان آخر شب مہینی کی یا آخر روز لکھا ہی وہان انتیسوین
شب یا روز سمجھنا چاہیئی اسواسطی کہ اگر انتیسوین کو رویت ہلال ہو جائی تو مطلب فوت
نہووی و اگر رویت نہووی تو دوسری روز بھی عمل کرنا چاہیئی کہ عمل مکرر سے کچھہ نقصان
نہین ہی قاعدہ جن اعمال مین اذن عامل کا درکار ہی اومین عامل و شاغل سی مجھی اجازت
اذن دینی کی دوسری کو بہی ملی لہذا اذن عام اشغال در اعمال مندرجہ اس سالے کا
جانا چاہیئی اور اسمین کوئی وظیفہ قسم جلالی سی نہین ہی نہ کسی مین خوف رجعت کا ہی
قاعدہ سب نمازین نفل کی دو رکعت بیک سلام پڑہنا چاہیئی الاجس مین تصریح چار رکعت
کی بیک سلام ہووی قاعدہ جس نماز کا نام لکھا ہی وہ نام الفاظ نیت مین شامل کر کی زبان سی

کہنا چاہیے قاعدہ ۱۱ ہر نماز مین الفاظ نیت کی اور ہر رکعت مین پہلی ایکبار سورۂ فاتحہ پڑہنا ضرور ہی لہذا صرف دوسری سورتون کا نام لکہا جائیگا جو سورۂ فاتحہ کی ساتھہ ملانا ہوگا

قاعدہ ۱۲ جہان صرف تعداد رکعت کی لکہی ہی اوسمین سورۂ فاتحہ کے ساتھہ جو سورہ چاہے سو پڑہی

قاعدہ ۱۳ جو سورت کہ نماز مین لکہی ہی اگر حفظ نہووے تو بجای اوسکی تین بار سورۂ اخلاص پڑہنا کافی ہی

## فصل دوم اشارات معینہ مین

بغرض اختصار کی بجای تمام سورت کی صرف ایک لفظ اوسکی نام کی اور ایسا ہی آیت کا بہی صرف نام لکہا ہی کلمہ طیب یہ ہی لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کلمہ تمجید یہ ہی سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ کلمہ توحید یہ ہی لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ وَھُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ اَبَدًا اَبَدًا ذُو الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بِیَدِہِ الْخَیْرُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ حرف لاحول سے یہ مراد ہی لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اور لفظ درود سے مراد ہی اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ اور لفظ استغفار سی مراد ہی اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ صلعم علامت ہی عبارت صلی اللہ علیہ وسلم کے رضؓ علامت ہی عبارت رضی اللہ تعالی عنہ کی قدس علامت ہی عبارت قدس اللہ سرہ العزیز کی رحؒ علامت ہی عبارت رحمۃ اللہ علیہ کی علیہؑ علامت ہی علیہ السلام کی علمؑ علامت ہی علیہم السلام کے

## باب دوسرا بیچ ذکر نمازون اور دعاؤن تمام سال کی مہینونکی اور اسمین چہبیس فصلین ہین

## فصل پہلی بیچ ذکر نوافل ماہ محرم کی

کتاب یاحین مین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سی روایت کیا ہی کہ جو شخص پڑہے اول شب محرم مین آٹھہ رکعت نماز اور ہر رکعت مین

دس بار سورۂ اخلاص شفاعت ہوا وسکی اور اوسکی گہر والون کی اگرچہ واجب ہوئی ہوا وپر آگ
ایضاً جو کوئی محرم مین پہلی روز پڑہی دو رکعت نماز اور بعد سلام کی ہاتہہ اوٹہاکر تین بار کہے
اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اللّٰهُ الْاَبَدُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ اَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ
مِنَ الشَّيْطَانِ وَالْعَوْنَ عَلَى النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْءِ وَاَسْئَلُكَ الْاِشْتِغَالَ
بِمَا تُقَرِّبُنِيْ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ خداتعالی اوسپر فرشتہ موکل کرے
کہ وہ مدد کری اوسکی کام نیک مین اور کہی شیطان آہ نا امید ہوا مین اس سی تمام سال کو
ایضاً کتاب الاوراد مین منقول ہی کہ جو کوئی اول روز محرم مین پڑہی دو رکعت نماز اور بعد سلام
کی ہاتہہ اوٹہاکر تین بار کہے اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِيْ وَتَجَاوَزْ عَنِّيْ وَاحْفَظْنِيْ مِنْ كُلِّ
اٰفَةٍ وَّبَلِيَّةٍ وہ تمام سال محفوظ رہی سب آفتون سی ایضاً شیخ بہاؤ الدین نی لکہا ہی کہ جو کوئی
محرم کی اول شب مین پڑہی چہہ رکعت نماز اور ہر رکعت مین گیارہ بار سورۂ اخلاص اور بعد ہر سلام کے
کہی سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِكَةِ وَالرُّوْحِ ثواب عظیم پاوی ایضاً اول شب
اور اول روز محرم مین اگر پڑہی چہہ رکعت نماز اور ہر رکعت مین سات بار سورۂ اخلاص ثواب لاانتہا پاوے
ایضاً اکثر بزرگون سی مروی ہی کہ ہر شب محرم مین سو بار پڑہنا کلمہ توحید کا ثواب عظیم ہی **فصل ۲**
نوافل شب عاشورا مین کتاب الاوراد مین مرقوم ہی کہ جو کوئی شب عاشورا مین پڑہی سو رکعت
نماز ہر رکعت مین اخلاص تین بار اور بعد فراغ کے ستر بار کلمہ تمجید پڑہے گناہ اوسکی
بخشی جاوین اگرچہ ریگ بیابان سی زیادہ ہون ایضاً حضرت عبد اللہ بن عباس رض
نی فرمایا ہی کہ شب عاشورا کو قریب صبح کی چار رکعت پڑہے ہر رکعت مین آیۃ الکرسی اور اخلاص
تین تین بار اور بعد فراغ کی سو بار اخلاص پڑہی سب گناہ بخشی جاوین اور بہشت مین نعمتین بی انتہا
حاصل ہون ایضاً تحفہ مین انس بن مالک رض سی روایت ہی کہ شب عاشورا مین آٹہہ رکعت

پڑھی اور ہر رکعت مین پچیس بار اخلاص اور بعد فراغ کی ستر بار درود اور استغفار پڑھے
اللہ تعالی اوسکی دل و زبان پر چشمہ حکمت کے جاری کر دیوی اور مغفرت کری ایضاً روایت ہی
کہ چار رکعت نماز پڑھی ہر رکعت مین پانچ بار اخلاص گناہ بخشی جاوین اوسکی ایضاً روایت ہی
کہ اگر دو رکعت پڑہی اور ہر رکعت مین پانچ بار اخلاص اور بعد سلام کی ستر بار کلمہ تمجید پڑہی اللہ تعالے
اوسکی قبر کو نور سی معمور فرماوی دن قیامت تک ایضاً روایت ہی کہ چار رکعت پڑھے
ہر رکعت مین آیۃ الکرسی تین تین بار اور اخلاص دس دس بار اور بعد فراغ کے سو بار
اخلاص پڑہی خدا تعالی آمرزش کری اور بہشت دیوی ساتہہ نعمتہای بی انتہا کی ❊
فصل ۲ بیچ ذکر نمازون اور دعاؤن آخری چار شنبہ ماہ صفر کے اس روز بعد صبح
کی غسل کری اور وقت چاشت کی دو رکعت نماز پڑہے ہر رکعت مین گیارہ بار اخلاص
اور بعد سلام کے ستر بار درود پڑہی اور ایک بار یہ دعا پڑہے اَللّٰهُمَّ اصْرِفْ عَنِّیْ
سُوْٓءَ هٰذَا الْیَوْمِ وَاعْصِمْنِیْ مِنْ سُوْٓئِهٖ وَنَجِّنِیْ عَمَّا اَصَابَ فِیْهِ مِنْ نَّحُوْسَاتِهٖ
وَكُرُبَاتِهٖ بِفَضْلِكَ یَا دَافِعَ الشُّرُوْرِ وَیَا مَالِكَ النُّشُوْرِ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ
وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهِ الْاَمْجَادِ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ ایضاً
کتاب الاوراد مین لکہا ہی کہ جو شخص آخری چار شنبہ ماہ صفر مین الم نشرح اور والتین اور اذا جا
اور اخلاص اسی اسی بار پڑہی عمر اوسکی دراز ہووی اور دولتمند ہو جاوی ایضاً منقول ہی کہ
یہ سات آیۃ سلام کو لکہکر پانی مین دہو کر پیئے اور پلاوی بیچ والا تمام آفات اور بلیات سی
محفوظ رہی سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ سَلٰمٌ
عَلٰٓى اِبْرٰهِیْمَ سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ سَلٰمٌ عَلٰٓى اِلْ یَاسِیْنَ سَلٰمٌ عَلَیْكُمْ
طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِیْنَ سَلٰمٌ هِیَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ایضاً وقت طلوع

آفتاب کی اس تعویذ کو لکھکر پانی مین گھولدیوی اور اوس پانی مین چہلا چاندی کا سات بار بجہاوے
جو کوئی اوس چہلی کو باپن ہاتہہ کی چہوٹی انگلی مین پہنی رہی تو بواسیر دفع ہوجاوی اور اگر وقت
دردزہ کے عورت کی کمر مین باندہ دیوی جلد فراغت ہوجاوی بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓرٰ قٓ نٓ الٓمٓرٰ کٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ طٰهٰ صٓ یٰسٓ طٰسٓمٓ طٰسٓ
فصل نماز مہینی ربیع الاول مین کتاب شرح شہاب الاخبار مین لکہاہی کہ تابعین اور
تبع تابعین نی بروز وفات حضرت سرور عالم صلعم یعنی دوازدہم ربیع الاول مین بہ نیت
ہدیہ بروح اقدس کی بیس رکعت نماز پڑہی ہی ہر رکعت مین اکیس بار اخلاص چنانچہ
ایک بزرگ پڑہنی والی اس نماز کو حضرت رسالت پناہ صلعم نی خواب مین ارشاد فرمایا کہ تمکو
ساتہہ لی جاؤنگا بہشت مین ... الذی طالع اوسکی جس سی یہہ عدہ ارشاد ہوا ❁
فصل ذکر نماز ربیع الآخر مین فضائل شہور مین لکہاہی کہ اول روز اور پندرہوین
روز اور آخر روز اس مہینی کی چار رکعت نماز پڑہے ہر رکعت مین پانچ بار اخلاص کہ
ثواب عظیم ہی اور بخشی گا خدا تعالی سب گناہ اوسکے اور دیویگا بہشت فصل نماز مہینے
جمادی الاولی مین روایت ہی کہ حضرات صحابہ پڑہتی تہی اس مہینی کی غرہ مین بیس
رکعت نماز ہر رکعت مین ایکبار اخلاص اور بعد فراغ کی سو بار درود کہ ثواب بی اندازہ ہی اور آپ بہی
پڑہا کرتی تہی اس نماز کو فصل نماز مہینی جمادی الاخری مین فضائل شہور مین حطب بن حسان
سی روایت ہی کہ حضرت ابابکر صدیق رض شب اول اس مہینی مین بارہ رکعت نماز پڑہتی تہی اور اکثر
صحابہ کرام نی اسپر اتفاق کیاہی الضا دس روز آخر اس مہینی کی روزہ رکہتی تہی واسطے
استقبال مہینی رجب کو اور ہر شب اس دس روز مین بیس رکعت نماز پڑہتے تہی فصل
عبادات ماہ رجب مین تحفہ مین لکہاہی کہ زیاد بن عمران نی انس بن مالک رض سی روایت

کیا ہی کہ جناب رسول مقبول صلعم جب ہلال رجب کا معاینہ فرماتی دونون ہاتھہ مبارک اوٹھا کر پڑہتی
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِيْ رَجَبٍ وَّ شَعْبَانَ وَبَلِّغْنَا اِلٰى شَهْرِ رَمَضَانَ الیضاً کتاب خلاصۃ الاخبار
مین ہی کہ مَنْ اَدْرَكَ شَهْرَ رَجَبٍ فَاغْتَسَلَ فِيْ اَوَّلِهٖ وَاَوْسَطِهٖ وَاٰخِرِهٖ خَرَجَ مِنْ
ذُنُوْبِهٖ كَيَوْمٍ وَلَدَتْهُ اُمُّهٗ یعنی مہینی رجب کی پہلی اور پندرہوین اور اخیر دن مین غسل کری
خارج ہووی اپنی گناہون سی اوس روز کیطرح کہ جب پیدا ہوا اپنی مان سی الیضاً
اس مہینی مین پانچ شب فضل مین واسطی عبادت کی ایک اول ایک اوسط تین آخر مین
الیضاً شب اول مین بعد نماز مغرب کے بیس رکعت پڑہنا ایک ایک بار سورہ اخلاص کے
ساتہہ موجب فوائد ہر دو جہان کا ہی الیضاً شب اول مین بعد نماز عشا کی دو رکعت پڑہی
ہر رکعت مین الم نشرح اور اخلاص اور معوذتین ایک ایک بار بعد سلام کی تینتیس تینتیس بار
کلمہ توحید اور درود پڑہی اوسکی بعد جو دعا طلب کری مقبول ہووے الیضاً اس مہینی مین کسی
راتکو دس رکعت پڑہی ہر رکعت مین ایکبار کافرون اور دس بار اخلاص سب گناہ اوسکی
بخشی جاوین اور سب دعائین مقبول ہون الیضاً کتاب سیر الاسرار مین لکھا ہی کہ مہینی
رجب کی ہر روز جمعہ مین ما بین نماز ظہر اور عصر کے چار رکعت بیک سلام پڑہی ہر رکعت
مین آیۃ الکرسی سات بار اور اخلاص پانچ بار اور بعد سلام کی پچیس بار لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا
بِاللّٰهِ الْكَبِيْرِ الْمُتَعَالِ اور ایک سو بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ
غَفَّارُ الذُّنُوْبِ سَتَّارُ الْعُيُوْبِ وَعَلَّامُ الْغُيُوْبِ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ اور سو بار درود کہی
جو حاجت چاہی روا ہووی اور ثواب حج اور عمرہ اور آزادی بردی (یعنی غلام) کا ملیگا الیضاً اس مہینی
مین تین روز اول اور تین روز آخر روزہ رکہی اور نزدیک وقت افطار کی دو رکعت پڑہی
اول مین آیۃ الکرسی اور اخلاص ایک ایک بار دوسری مین اذا زلزلت الارض اور اخلاص

اور تا سال ایک بار پڑہی ساٹھہ برس کی عبادت کا ثواب ملیگا اور تا سال آئندہ فرشتے اوسکی آمرزش
کی دعا کرینگی ایضاً اس مہینی مین تیس رکعت پڑہی دس پہلی روز دس پندرہوین روز دس
اخیر روز مین اور ہر رکعت مین کافرون ایکبار اور اخلاص تین بار اور ہر سہ روز بعد فراغ
نماز کے کلمہ توحید پڑہکر پہلی روز یہ دعا پڑہے اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ
لِمَا مَنَعْتَ اور پندرہوین روز اِلٰھًا وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا لَّمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا اور آخر
روز اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہِ الْاَمْجَادِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا
بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ تمام آفات سے محفوظ رہی اور حاجات دینی اور دنیاوی بر آوین
ایضاً مروی ہی اس مہینی مین ہر روز اس استغفار کو پڑہی اوسکی مغفرت بیشک ہوے گی اَسْتَغْفِرُ
اللّٰہَ ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ مِنْ جَمِیْعِ الذُّنُوْبِ وَالْاٰثَامِ ایضاً اکثر محققین نی حضرت
خواجہ اویس قرنی رضی سے منقول کیا ہی کہ اس مہینی مین تیسری اور چوتہی اور پانچوین روز اور چودہوین
اور پندرہوین اور سولہوین روز اور تیئیسوین اور چوبیسوین اور پچیسوین روز روزہ رکہی اور
ہر روز ہی مین وقت چاشت کی غسل کری اور تا فراغ نماز کسی سے بات نکری اور بارہ رکعت
نماز پڑہے تین سلام سی چار رکعت پہلی مین اِنَّا اَنْزَلْنٰہُ تین تین بار اور بعد سلام کے
ستر بار پڑہی لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ اور چار رکعت دوسری مین اِذَا جَآءَ
تین تین بار پڑہی اور بعد سلام کی ستر بار پڑہے اِنَّکَ قَوِیٌّ مُّعِیْنٌ وَلِیٌّ دَلِیْلٌ
بحق اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اور چار رکعت تیسری مین اخلاص تین تین بار پڑہے
اور بعد سلام کی ستر بار اَلَمْ نَشْرَحْ پڑہے پہر سینے پر ہاتھہ رکہکر حاجت طلب کری ستر ستر
حاجت دینی اور دنیوی بر آوین اور بہشت معلی مین ساتھہ ہزارون نعمت کی جگہہ پاوے
فصل بیچ ذکر نماز لیلۃ الرغائب کے یعنی ماہ رجب کی پہلی پنجشنبہ اور جمعے کے درمیانی شب

رات کو بعد نماز مغرب کی بارہ رکعت پڑہی ہر رکعت مین اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ تین بار اور اخلاص بارہ بار
اور بعد فراغ نماز کی ستر بار کہی اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ پہر سجدی مین
جا کر ستر بار پڑہے سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ وَالرُّوْحِ پہر سر اوٹہادی اور ستر بار
کہی رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَتَجَاوَزْ عَمَّا تَعْلَمُ فَاِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیُّ الْاَعْظَمُ پہر دوسری
سجدی مین جا کر دعای مذکور ستر بار اور سر اوٹہا کر ستر بار درود مرقوم پڑہی اوسکی بعد جو دعا کرے
مقبول ہوگی اور اوسوقت سی نماز عشا تک جو دعا کریگا خداوند تعالی قبول فرما دیگا

**فصل** بیچ ذکر نماز شب استفتاح کی کہ پندرہوین شب ماہ رجب کی ہی کتب احادیث مین
منقول ہی کہ اس شب کو تیس رکعت نماز پڑہی ہر رکعت مین سورۂ اخلاص ایکبار ثواب پاویگا
صدقہ نقرہ اور طلا کا بقدر پہاڑون دنیا کی اور نماز کا بقدر برگہای درختان دنیا کے

**فصل** بیچ ذکر نماز یوم استفتاح کی کہ پندرہوین تاریخ ہی رجب کی کتاب الاوراد مین لکہا ہے
کہ تیرہوین اور چودہوین اور پندرہوین رجب کو روزہ رکہی اور پندرہوین کو بعد زوال آفتاب کے
غسل کری اور آٹہہ رکعت پڑہی ہر رکعت مین اخلاص تین بار کہ ثواب اسکا لا انتہا ہی ایضاً
آٹہہ رکعت پڑہی پہلی مین والضحی دوسری مین الم نشرح تیسری مین انا انزلناہ چوتہی مین
اذا زلزلت پانچوین مین والعادیات چہٹی مین الہکم التکاثر ساتوین مین والعصر آٹہوین مین
ویل لکل ہمزۃ ایک ایک بار کہ اس نماز کی ثواب کی انتہا نہین ہی ایضاً کتاب پاحین مین انس
بن مالک رض کی روایت ہی کہ پندرہوین رجب کو طلوع صبح سے پیشتر پچاس رکعت پڑہی ہر رکعت
مین اخلاص اور معوذتین ایک ایکبار قبول ہون دعائین اور روشن ہووی قبر اور مغفرت ہو
گناہون کی اور حشر ہووی ساتہہ شہیدون کی اور بہشت مین جاوے ساتہہ پیغمبرون کے

**فصل** بیچ ذکر نماز شب معراج کی کہ ستائیسوین رات رجب کی ہی کتاب الاوراد مین منقول ہی کہ

شبکو بارہ رکعت پڑہی اور بعد اختتام نماز کے سو سو بار کلمہ تمجید اور درود اور استغفار پڑہی پہر سجدہ
مین جاکر جو دعا کری مقبول ہووے اور اوسکی صبحکو روزہ رکہی کہ بڑی فضیلت ہے الیضاً تحفے مین مذکور
ہی کہ اس شبکو چہہ رکعت پڑہی ہر رکعت مین اخلاص سات بار خدا ایتعالی حاجات اوسکی برلاوی اور ثواب تیس
حج اور آزادی تین بندی کا اور صدقہ نقرہ اور طلا کا بوزن پہاڑون کی دیویگا الیضاً تحفے مین
مرقوم ہی کہ دو رکعت پڑہی اول مین اَلَمْ تَرَ كَيْفَ دوسری مین لِاِيْلٰفِ ثواب عظیم ہے
فصل ۱۳ بیچ ذکر عبادات ماہ شعبان کی شب اول ماہ شعبان مین بارہ رکعت نماز پڑہی
ہر رکعت مین اخلاص پندرہ بار اور اوسکی صبحکو قبل صبح کے دو رکعت پڑہی ہر رکعت
مین اخلاص سو بار اور رکوع اور سجود مین بعد تسبیح معمولی کے کہی سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا
وَرَبُّ الْمَلٰئِكَةِ وَالرُّوْحِ سُبْحَانَ خَالِقِ النُّوْرِ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ قَائِمٌ
عَلٰى كُلِّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ حقتعالی عذاب دوزخ سے محفوظ کری اور
بہشت اعلی مین جگہہ دی اور دعائین مستجاب کری الیضاً جو شخص آخر جمعی ماہ شعبان کو مابین
مغرب اور عشا کی دو رکعت نماز پڑہی ہر رکعت مین آیۃ الکرسی ایکبار اخلاص دس بار معوذتین
ایک ایک بار اگر شعبان دوسری تک مریگا با ایمان مریگا الیضاً جو شخص شب آخر ماہ شعبان
مین دو رکعت نماز پڑہی ہر رکعت مین سورۂ اخلاص سو بار حق تعالی دعا اوسکی مستجاب کری
فصل ۱۴ بیچ بیان اعمال شب برات کی مروی ہی کہ اس روز قریب غروب آفتاب کے
چالیس بار لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ کہی خدا ایتعالی چالیس برس کے
گناہ بخشی اور چالیس حور بہشت مین عطا فرمادی اور چالیس آدمی کو اوسکی شفاعت سے
دوزخ سی نجات دیوی الیضاً بعد مغرب کی غسل کری اور دو رکعت نماز تحیۃ الوضو پڑہی
ہر رکعت مین هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ تا آخر ایک بار اخلاص تین بار اوسکی بعد آٹہہ رکعت پڑہی

هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ سُبْحَانَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى يُسَبِّحُ لَهُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ

ہر رکعت میں اخلاص پانچ بار آمرزش گناہوں کی ہووے اور قبول ہووین دعائیں اور ملے ثواب عظیم ایضاً اس رات میں دو رکعت نماز پڑہے ہر رکعت میں اخلاص ہزار بار وسعت ہووے رزق میں اور مغفرت ہووے گناہوں کی ایضاً دو رکعت پڑہے ہر رکعت میں آیۃ الکرسی ایکبار اور اخلاص پندرہ بار اور بعد سلام کی سو بار درود پڑہے وسیع ہووے رزق اور نجات ہووے غم و الم سے اور مغفرت ہو گناہوں سے ایضاً چار رکعت پڑہے ہر رکعت میں اخلاص سو بار گناہوں سے باہر آوے جیسا شکم مادر سے نکلا تہا ایضاً اس رات میں تین بار سورۂ یس پڑہے تین فائدہ ہووین ایک درازی عمر دوسری تونگری تیسری امن بلاؤں سے ایضاً سات بار سورۂ حم دخان پڑہے ستر ستر حاجت دینی اور دنیاوی بر آوین اور مستجاب الدعوات ہووے ایضاً داہنی آنکہہ میں تین سلائی اور بائیں آنکہہ میں دو سلائی سرمے کی لگاوے تمام سال آنکہہ درد نکرے اور سستی عبادت پر نہووے ایضاً ... ہووے کے اولی ہے

فصل ۱۵

بیچ اعمال ماہ رمضان کی شب اول کو نماز عشا کی فرض میں سورۂ انا فتحنا پڑہے تمام سال جملہ آفات سے محفوظ رہے ایضاً نصف شب آخر کو طرف آسمان کی منہہ کر کے بارہ بار کہے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الْقَائِمُ عَلٰی کُلِّ نَفْسٍ بِمَا کَسَبَتْ اللہ تعالی بہشت اعلی میں حوریں اور نعمتیں عطا فرماوے ایضاً اس مہینے میں قرآن زیادہ پڑہنا موجب خیر و برکت و ثواب کا ہے ایضاً کتاب الاوراد میں روایت ہے کوئی تمام رمضان کی روزے شعبان کی بچی ہوئی کہانی سے یہہ دعا پڑہ کر افطار کیا کرے سب غم و الم اوسکی دفع ہووین ہرگز رنج کبہی نہ دیکہے اور دولتمند ہو جاوے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ تَسْمَعُ کَلَامِیْ وَتَرٰی مَکَانِیْ وَتَعْلَمُ سِرِّیْ

فعلمنی ولا تخیب طلبتی من امری انا البائس الفقیر المستغیث المستجیر الوجل المشفق المقر المعترف بذنبی اسئلک مسئلۃ المسکین وابتہل الیک ابتہال المذنب الذلیل وادعوک دعاء الخائف الضریر ودعاء من خضعت لک رقبتہ وفاضت لک عبرتہ وذل لک جسدہ ورغم انفہ اللہم لا تجعلنی بدعائک رب شقیا وکن بی رؤفا رحیما یا خیر المسؤلین ویا خیر المعطین اللہم انی ظلمت نفسی ظلما کثیرا وانہ لا یغفر الذنوب الا انت فاغفر لی مغفرۃ من عندک وارحمنی انک انت الغفور الرحیم الٰہی ضیفک فقیر ببابک عبدک ببابک یا محسن یا محسن قد اتاک المسیء وانت المحسن تجاوز عن قبیح ما عندی بجمیل ما عندک یا کریم یا رحیم برحمتک یا ارحم الراحمین [illegible]

فصل ۱۲ نماز شب قدر [illegible]
ستائیسوین ماہ رمضان مین چار رکعت پڑہے ہر رکعت مین انا انزلناہ ایکبار اور اخلاص ستائیس بار بخشی جاوین گناہ اور ملی بہشت مثل ایضاً کتاب یا عین مین حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سی روایت ہی کہ شب ستائیسوین رمضان کو دو رکعت نماز پڑہی ہر رکعت مین انا انزلناہ ایک بار اور اخلاص سو بار اور بعد سلام کی سو بار درود پڑہی ثواب عظیم ہی ❊

فصل ۱۳ نمازین ماہ شوال مین انس بن مالک سی روایت ہی کہ شب اول عید الفطر مین چہ رکعت پڑہی ہر رکعت مین والشمس اور الہٰکم التکاثر اور کافرون اور اخلاص ایک ایک بار اور بعد ہر سلام کی کہی استغفر اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ واللہ اکبر تو بخشی گا خدا اسکی جملہ گناہ اور دیویگا بہشت ❊

ایضاً اسی شب مین چار رکعت پڑہے اخلاص اور معوذتین تین تین بار اور بعد فراغ کی
ستر بار کلمہ تمجید کہ ثواب اسکا بی انتہا ہی ایضاً حضرت سلمان فارسی رض سے روایت ہی کہ بعد نماز عید کے
مسجد باہر چار رکعت پڑہی پہلی مین سبح اسم دوسری مین والشمس تیسری مین والضحی چوتہی مین اخلاص
خواہ چار رکعت مین تین تین بار اخلاص بخشی جائین ستر برس کی گناہ اور مغفرت ہووی
ایضاً حضرت انس بن مالک رض سی روایت ہی کہ مہینی شوال کی اول شب خواہ اول روز مین آٹہہ
رکعت پڑہی ہر رکعت مین اخلاص پچیس بار اور بعد فراغ کے ستر ستر بار کلمہ تمجید اور استغفار
پڑہی اللہ تعالی سب حاجات بر لاوی اور مغفرت کرے اور بہشت عطا فرماوے
**فصل ۱۸** نماز مہینے **ذی قعدہ** مین حضرت ابن عباس رض سی روایت ہی کہ پچیسوین رات ذیقعدہ کو
شب بیداری کری اسطرح کہ ہزار رکعت پڑہے ہر رکعت مین دس دس بار اخلاص اللہ تعالی اوسکے
ستر ہزار گناہ بخشی اور شر شیطانی سے محفوظ رکہی **ایضاً** ہر شب دو رکعت نماز پڑہی ہر رکعت
مین تین بار اخلاص ثواب عظیم پاوی **فصل ۱۹** نمازون ماہ ذیحجہ مین کتاب یاحسین مین
لکہا ہی کہ ہر شب ماہ ذیحجہ مین بعد وتر کے سعی سی پہلی دو رکعت پڑہے ہر رکعت مین ایکبار
سورہ کوثر اور ایکبار اخلاص خدا تعالی دیوی اوسکو برابر ہر بال اوسکی بدن کی دس نیکی اور
ثواب صدقہ ہزار دینار کا اور آزادی سات بردی کا **ایضاً** انس بن مالک رض سی روایت
ہے کہ شہر ذیحجہ کے ہر شب جمعہ کو چہہ رکعت نماز (یعنی غلام ۱۲) پڑہے ہر رکعت مین اخلاص پندرہ بار
اور بعد فراغ کے دس بار کہی لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ اور دس بار درود
پڑہی خدا تعالی ثواب دیوی اوسکو آزادی کو بندیکا اور ہر وقت اوسکی مرنی کی فرشتہ خبر کرے
خوشنودی خدا کے اور تا قیامت دعا کری اوسکی آمرزش کی ایضاً مہینی ذیحجہ مین ہر روز دو رکعت نماز پڑہے
ہر رکعت مین اخلاص تین بار دیوی خدا تعالی اوسکو نیکی زیادہ اور دور کری اوسکی بدی

فصل ۲۰ نماز شب ترویہ مین یعنی ساتوین اور آٹھوین رات ذیحجہ کی سولہ رکعت نماز پڑہے
ہر رکعت مین آیۃ الکرسی ایکبار اور سورۂ اخلاص پندرہ بار گناہ اوسکے بخشے جاوین اور حاجات
برآوین اور سفر سی سلامت آوی اور بیماری سی صحت پاوی اور قیدی سی رہائی اور غم سی فرحت
فصل ۲۱ نماز روز ترویہ مین یعنی ساتوین اور آٹھوین تاریخ ذیحجہ کو چھہ رکعت نماز پڑہے
پہلی چار رکعت بیک سلام اول مین والعصر دوسری مین لایلاف تیسری مین کافرون
چوتھی مین اذا جاء بعدہ دو رکعت ہر رکعت مین اخلاص تین بار اگر تمام خلق اس نماز
کی ثواب کو بیان کرنا چاہی تمام عمر کے بیان مین نہ آوی فصل ۲۲ نماز شب
عرفہ مین یعنی نوین شب ذی حجہ کتاب اوراد مین مروی ہے کہ اس رات کو
سو رکعت پڑہے ہر رکعت مین اخلاص ایکبار ثواب عظیم ہے ایضاً
اس شبکو دو رکعت نماز پڑہے اول مین آیۃ الکرسی سو بار دوسری مین اخلاص سو بار
ثواب بیحد ہی ایضاً دس رکعت پڑہے ہر رکعت مین لایلاف پانچ بار صباح اوسکی روز
عرفہ کو روزہ رکھی خدا تعالی دوزخ سے آزاد کرے اور بہشت مین داخل فرماوے
فصل ۲۳ نماز روز عرفہ مین چار رکعت نماز بیک سلام پڑہے ہر رکعت مین
انا انزلناہ تین بار اور اخلاص اکیس بار اور بعد سلام کے ستر ستر بار درود اور
استغفار پڑہے ثواب روزے بارہ رمضان اور چالیس حج اور شب بیداری
بارہ شب قدر کا پاوی اور بہشت عدن مین داخل ہووی ایضاً روز عرفہ کو ما بین
ظہر اور عصر کے چار رکعت پڑہی ہر رکعت مین اخلاص پچاس بار تمام گناہ بخشی جاوین
فصل ۲۴ نماز دن نفل شب عید الاضحی مین ریاحین مین حضرت ابوہریرہ رضی سے
روایت ہے کہ بارہ رکعت پڑہے ہر رکعت مین آیۃ الکرسی ایک بار اخلاص پانچ بار گناہو

سی باہر آوی اور فردوس برین مین جگہہ پاوی ایضًا تحفی مین مذکور ہی کہ دو رکعت پڑہے
آمرزش گناہونکی ہووی ایضًا چار رکعت پڑہی ہر رکعت مین اخلاص او معوذتین ایک
ایک بار بعد فراغ کی ستر بار کلمہ تمجید پڑہے اور ایکبار اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ
لَا شَرِيْكَ لَهٗ اِلٰهًا وَّاحِدًا وَّلَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِيَّاهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُوْنَ

فصل ۲۵ بیان نفل روز عید الاضحے مین بعد نماز عید الاضحی کے اور نکلنے مسجد سے وہی نماز
پڑہے جو عید الفطر مین مرقوم ہی ایضًا دو رکعت پڑہی ہر رکعت مین والشمس پانچ بار ثواب حج
اور عمری کا پاوی اور مال مین برکت ہووے ایضًا دو رکعت پڑہی ہر رکعت مین سورہ کوثر تین بار ثواب
قربانی کا پاوی فصل ۲۶ بیچ بیان صیام نوافل کے تبرا ہی روزی تمام سال مین پانچ ہین ایک روز
ستائیسوین رجب کی کہ اوس شبکو معراج صلعم کا ہوا ہی دوسرا پچیسوین ذی قعدہ اوس روز
بنا کعبی کی ہوئی ہی تیسرا اٹھا ، وین ذی حجہ اوس روز کعبہ طیار ہوا ہی چوتھا بائیسوین محرم
اوس روز نبوت صلعم کی ہوئی پانچوان بارہوین ربیع الاول اوس روز وفات صلعم کی
ہوئی ہی روزہ بیض ہر مہینے مین تین ہین تیرہوین چودہوین پندرہوین حضرت
آدم کے وقت مین فرض تہا اور سب پیغمبرون نی رکہی ہین اور مہینے رجب بہی شروع
کرنا روزی کا مستحب ہی ہر مہینے مین دوشنبے اور پنجشنبے اور جمعے کو روزہ رکہنا اولی ہے
ایام تشریق اور عیدین مین روزہ حرام ہی ایام تشریق کہتی ہین گیارہوین اور بار
ہوین اور تیرہوین مہینے ذی حجہ کو پس تمام سال مین پانچ دن روزہ حرام ہے

## باب تیسرا بیچ ذکر نوافل ہر شب و روز تمام ہفتی کی

فصل نوافل شب جمعہ مین تحفے مین لکہا ہی کہ دو رکعت پڑہی ہر رکعت مین اخلاص ستر بار
اور بعد سلام کی ستر بار استغفار پڑہی ثواب اسکا بی انتہا ہی ایضًا احیاء العلوم مین جابر سے روایت

ہی کہ شب جمعہ کو پڑہی بارہ رکعت ہر رکعت مین گیارہ بار اخلاص گویا عبادت کی بارہ برس تک
فصل[۲] نوافل روز جمعہ مین احیاء العلوم مین مرقوم ہی روایت رافع کی ابن عمر رض سی کہ جو شخص
قبل نماز جمعی کی چار رکعت پڑہی ہر رکعت مین اخلاص پچاس بار جگہہ اوسکی بہشت مین ہووے ایضاً
مضمرات مین لکہا ہی کہ روز جمعی کو چار رکعت نماز پڑہی ہر رکعت مین اخلاص گیارہ بار بعد سلام کے
سو بار لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ پڑہی خدا تعالی ایمان اوسکا قایم رکہی مرتی تک
فصل[۳] بیچ ذکر نوافل شب شنبہ کی احیاء العلوم مین انس بن مالک رض سی روایت ہی کہ جو شخص
پڑہے شب شنبہ کو مابین مغرب اور عشا کے بارہ رکعت اور بعد فراغ کی درود پڑہی
ایک سو گیارہ بار بنایا جاوی اوسکی واسطی بہشت مین ایک محل عظیم الشان اور بخشی جاویں
سب گناہ ایضاً تحفی مین روایت ہی ابن مسعود رض سے کہ جو شخص پڑہے چار رکعت
اس شب مین اور ہر رکعت مین کافرون تین بار اور بعد فراغ کی آیۃ الکرسی ایکبار لکہا وے
خدا تعالی اوسکی لئی ثواب ایکسال کی عبادت کا ایسا کہ ہر روز روزہ رکہا اور ہر شب قیام مین گذارے
فصل[۴] بیچ ذکر نوافل روز شنبہ کے احیاء العلوم مین ابو ہریرہ رض سے روایت ہی کہ
جو شخص چار رکعت بیک سلام پڑہی اور ہر رکعت مین کافرون تین بار اور بعد سلام کے
آیۃ الکرسی ایک بار لکہا وی خدا تعالی اوسکے لئے ثواب حج اور عمرہ اور عبادت ایکسال اور
شہادت کا اور زیر سایہ عرش کی انبیا علیہم السلام کے ساتہہ ہوگا ایضاً تحفی مین مروی
ہی کہ بوقت چاشت کی چار رکعت پڑہے جو کچھہ خدا سی طلب کری پاویگا اور پیغامبرون
علیہم السلام اور صدیقون اور شہیدون کی ساتہہ اوٹہی گا قیامت مین فصل[۵] بیچ ذکر
نوافل شب یکشنبہ کی احیاء العلوم مین مرقوم ہی کہ بیس رکعت پڑہی ہر رکعت مین پانچ بار
اخلاص اور ایک ایک بار معوذتین اور بعد فراغ کی سو سو بار درود اور استغفار اور لا حول

اور اللھم اغفرلی پڑہی اوٹہی گا قیامت مین بی خوف اور بہشت مین ہوگا انبیا علیہم السلام کے
ساتہہ ایضاً تحفے مین انس بن مالک رضی سی مروی ہی کہ دس رکعت پڑہی اور ہر رکعت مین تیس بار
اخلاص نجات پاوی آتش دوزخ سی اور داخل ہووی بہشت مین ساتہہ درجہ شہادت کے
فصل ۶ بیچ ذکر نوافل روز یکشنبہ کی تحفے مین ابو ہریرہ رضی سی روایت ہی کہ پڑہے
چار رکعت ہر رکعت مین آمن الرسول ایکبار لکہاوی خدا تعالی ثواب ہزار حج اور ہزار عمرہ
اور آزادی ہزار بردی کا ایضاً قبل عصر کے چار رکعت پڑہے ہر رکعت مین سبح اسم ایکبار
ثواب ختم قرآن اور جملہ کتب سماوی کا پاوی اور بہشت مین جاوی ساتہہ پیغمبرن علیہم السلام کے
فصل ۷ بیچ نوافل شب دوشنبہ کی احیاء العلوم مین انس بن مالک رضی سی روایت ہی کہ جو شخص
پڑہی چار رکعت بیک سلام سورۂ اخلاص پہلی مین دس بار دوسری مین بیس بار تیسری
مین تیس بار چوتہی مین چالیس بار اور بعد سلام کی ستر بار اخلاص اور پچہتر بار اللھم
اغفرلی اور ستر بار درود پڑہی جو حاجت طلب کرے خدا تعالی عطا فرماوی اور اسکو
نماز حاجت کہتی ہین ایضاً تحفے مین ابو امامہ باہلی رضی سی روایت ہی کہ جو شخص پڑہی دو رکعت
ہر رکعت مین آیۃ الکرسی اور اخلاص اور معوذتین ایک ایکبار اور بعد سلام کے استغفار
اور درود سو سو بار لکہاوی خدا تعالی اوسکو بہشتیون مین اگرچہ لائق دوزخ کی ہو اور بخشی گناہان ظاہر
اور مخفی برابر ہر حرف اس نماز کی اور ثواب حج اور عمرہ اور شہادت اور آزادی سات بردے کا
فصل ۸ بیچ نوافل روز دوشنبہ کے احیاء العلوم مین جابر رضی سی روایت ہی کہ جو شخص پڑہے
بعد طلوع آفتاب کی دو رکعت ہر رکعت مین آیۃ الکرسی اور اخلاص اور معوذتین تین تین بار
اور بعد سلام کی دس بار استغفار پڑہے بخشی خدا تعالی سب گناہ اوسکے ایضاً روایت ہی
انس بن مالک رضی سی کہ جو شخص پڑہے بارہ رکعت بعد طلوع آفتاب کے اور ہر رکعت مین

آیۃ الکرسی ایکبار اور بعد فراغ کی بارہ بارہ بار اخلاص اور استغفار پکارا جاوی روز قیامت کوکہی آتا
اپنا خدا تعالی سی اور ہزار حلّی اور تاج نور کی عطا ہووین اور ستر فرشتی استقبال کر کی بہشت مین لیجاوین
فصل ۹ نوافل شب سہ شنبہ مین کتاب الاوراد مین مذکور ہی کہ دو رکعت نماز پڑہی ہر رکعت مین
اخلاص و معوذتین پندرہ پندرہ بار ثواب عظیم پاوے ایضاً کتاب الاوراد مین مذکور ہی کہ بارہ رکعت
پڑہی ہر رکعت مین اذا جاء پانچ بار ایضاً تحفہ مین مذکور ہی کہ بارہ رکعت پڑہی ہر رکعت مین
آیۃ الکرسی ایکبار اور اخلاص تین بار دنیا سی جاتی جگہہ اپنی بہشت مین دیکہی فصل ۱۰ نوافل
روز سہ شنبہ مین احیاء العلوم مین بایزید رقاشی رحمۃ انس بن مالک رضی اللہ عنہ سی روایت کیا
ہے کہ بوقت طلوع ہونی آفتاب کی دس رکعت پڑہی ہر رکعت مین آیۃ الکرسی ایکبار
اور اخلاص تین بار نہ لکہا جاوے کوئی گناہ او سپر ستر روز تک اور سات برس
کے گناہ بخشے جاوین اور درجہ شہادت کا پاوی فصل ۱۱ نوافل شب چہار شنبہ
مین احیاء العلوم مین مروی ہی کہ دو رکعت نماز پڑہے رکعت اول مین دس بار
فلق دوسری مین دس بار ناس ستر فرشتی روز قیامت تک اوسکی حق مین ثواب
لکہا کرین ایضاً کتاب الاوراد مین مرقوم ہی کہ چہہ رکعت نماز پڑہی ہر رکعت مین
قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ
تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ تُولِجُ اللَّيْلَ
فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ
مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ایکبار پڑہی اور بعد سلام کی کہی جَزَى اللّٰهُ
مُحَمَّدًا عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ وَمُسْتَحِقُّهٗ وَمُسْتَوْجِبُهٗ ایضاً تحفہ مین مروی ہی کہ سو
رکعت پڑہی ہر رکعت مین تیس بار اخلاص شفاعت پاوی ستر آدمی کی اپنے اہل سے

فصل ۱۲ نوافل روز چہارشنبہ مین احیاء العلوم مین ابو ادریسؒ نے معاذ ابن جبلؓ سے
روایت کیا ہی کہ بارہ رکعت قریب طلوع آفتاب کی پڑہی ہر رکعت مین آیۃ الکرسی ایکبار اخلاص
اور معوذتین تین تین بار بندا کرین فرشتے نزدیک عرش کی کہ بخشی گئی گناہ گذشتہ اور عذاب سے اور
سختیہای قیامت سے خلاصی پاوے اور پیغمبرونکی ساتھہ اوٹہی اور کتاب لاورا دا اور تحفے مین بہی ایسا لکھا ہے
فصل ۱۳ نوافل شب پنجشنبہ مین احیاء العلوم مین ابوہریرہ رضی سے مروی ہی کہ مابین مغرب
اور عشا کی دو رکعت پڑہی ہر رکعت مین آیۃ الکرسی ایکبار اخلاص اور معوذتین پانچ پانچ بار
اور بعد سلام کی پندرہ بار استغفار اور ثواب اوسکا والدین کو بخشی حق والدین کا ادا ہوجاوے
اگرچہ عاق بہی ہوا ہووی اور آپ بہی ثواب صدیقون اور شہیدون کا پاوی فصل ۱۴
نوافل روز پنجشنبہ مین احیاء العلوم مین ابن عباسؓ سے مروی ہی کہ مابین ظہر اور عصر کے
کی دو رکعت پڑہی اول مین آیۃ الکرسی سو بار دوسری مین اخلاص سو بار اور بعد سلام
سو بار درود پڑہی خدا تعالی ثواب دیوی کا بقدر روزہ ماہ رجب اور شعبان اور رمضان کی
اور برابر حاجیون اور اما نداروں اور متوکلون کے اور تحفے مین لکھا ہی کہ پچاس ہزار رکعت کا ثواب ملیگا

باب چوتہا بیچ ذکر اون نمازون اور دعاؤن اور وظیفون کی کہ اونکی نام معروف اور مشہور ہین

فصل اپہلا بیان صلوۃ التسبیح کے حضرت عباسؓ اور دیگر صحابہ عظام سے مروی ہی کہ
حضرت پیغمبر خدا صلعم نے فرمایا کہ جو شخص پڑہے چار رکعت نماز بخشے گا خدا عز وجل تمام
گناہ اوسکے صغیرہ اور کبیرہ ظاہر اور پوشیدہ دانستہ اور نادانستہ ترکیب اوسکے
یہہ ہی کہ چار رکعت نماز نفل ایک سلام سے پڑہے چارون رکعت مین تین سو بار
یعنی ہر رکعت مین پچہتر بار یہہ تسبیح پڑہے سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ
اِلَّا اللهُ وَاللهُ اَكْبَرُ پندرہ بار بعد پڑہنے فاتحہ اور سورہ کے دس بار رکوع

